نہ کبھی تار دیا، نہ ریل پر چڑھے، کیا وہ انسان نہیں، مسلمان نہیں، ان کے دن کٹے نہیں ان کی دنیا دھری رہی۔ بولے اس میں دقت ہے، فرمایا نوکر نوکری چھوڑنے میں، زمیندار کو مالگزاری بند کرنے میں اس سے بھی زیادہ دقت ہے۔ تعجب ہے کہ جو اپنا گھر خالی کر کے گورنمنٹ کا گھر بھرے وہ تو نان کوآپریٹیو ہے، گورنمنٹ کا دشمن ہے اور جو شخص گورنمنٹ کا گھر خالی کر کے اپنا گھر بھرے، بال بچوں کا پیٹ پالے وہ کوآپریٹیو ہے، گورنمنٹ کا مخلص ہے۔ بولے ان سب چیزوں کا چھوڑنے کا توریزولیشن منظور نہیں ہوا ہے۔ فرمایا واہ آپ کو خبر نہیں ہم نے تو انہیں چیزوں کا چھوڑنا منظور کیا ہے۔ اس پر خفا ہو کر بولے، آپ کو منظور کرنے کا کیا حق ہے؟ فرمایا وہی حق جو آپ کو حاصل ہے۔ میں اسی میں ملک وقوم کا نفع دیکھتا ہوں اور جو شخص سمجھنا چاہے اس کو سمجھانے کو تیار ہوں۔ میری گذارش یہ ہے کہ اگر نان کوآپریشن کے معنی بعض تعلقات کو قطع کرنا ہے تو ہندوستان کا ہر شخص نان کوآپریٹیو ہے اس لئے کہ کوئی بھی ایسا نہیں کہ جتنے تعلقات ہو سکتے ہیں سبھی گورنمنٹ کے ساتھ رکھتا ہو اور اگر اس کے معنی تمام تعلقات کا قطع کرنا ہے تو کوئی شخص نان کوآپریٹیو نہیں اس لئے کہ ہندوستان میں رہ کر ہر قسم کے تعلقات کا گورنمنٹ سے ترک کر دینا ناممکن ہے۔ رہا بعض مخصوص تعلقات کا ترک کرنا اس میں ہر شخص کو اختیار ہے کہ جن جن چیزوں کا وہ چاہے اپنے لئے تعین کرے، یہ ان لوگوں کی خالص عیاری ہے کہ جو جو تعلقات اپنے ہیں اس کو تو رہنے دیتے ہیں حالانکہ اسی میں ملک کی تباہی و بربادی ہے اور جو تعلقات بیچارے غربا کے ہیں اس کو پاس کر کے ایک ہنگامہ مچاتے ہیں۔

۱۱۔ اسی زمانے میں ایک بڑے جوشیلے سیاسی کارکن صاحب آئے اور اپنے کارنامے گنانے لگے کہ میں قوم کے لئے یہ کر رہا ہوں وہ کر رہا ہوں، جلسے کیا کرتا ہوں، چندہ کیا کرتا ہوں۔ مولانا نے ان کی بہت تعریف کی اور شاباشی دی۔ وہ صاحب بولے مگر لوگ طرح طرح کے مجھ پر اعتراض کرتے ہیں۔ مولانا نے فرمایا کہ کیا اعتراض کرتے ہیں؟ بولے یہ کہتے ہیں کہ یہ چندہ کھانے کو کرتے ہیں۔ مولانا نے فرمایا عجیب بیوقوف لوگ ہیں کہ یہ اعتراض کرتے ہیں۔ اتنا سننا تھا کہ وہ صاحب بہت خوش ہوئے۔ مولانا نے ذرا توقف کے بعد فرمایا اس میں اعتراض کی کیا بات ہے

چندہ تو کھانے کے لئے کیا ہی جاتا ہے۔

۱۲۔ زمانۂ قیام بانکی پور میں ایک صاحب ملاقات کے لئے آئے اور بولے کہ عوام میں کیسی گمراہی پھیلی ہوئی ہے مگر آپ لوگ اس پر کچھ توجہ نہیں کرتے۔ مولانا نے فرمایا کیا؟ بولے یہ کیا واہیات بات ہے کہ لوگ کھانا آگے رکھ کر فاتحہ کرتے ہیں۔ حضرت مولانا نے فرمایا کہ آپ کس بات کے مخالف ہیں، ایصال ثواب کے یا نیاز کی چیزیں آگے رکھ کر فاتحہ پڑھنے کے؟ بولے کہ میں کھانا آگے رکھ کر فاتحہ کا مخالف ہوں۔ فرمایا مشہور جہتیں چھ ہیں، کھانا آگے رکھ کر فاتحہ کے مخالف ہیں تو کیا جناب کے نزدیک کھانا پیچھے رکھ کر فاتحہ دینا چاہیئے یا دائیں یا بائیں یا سر پر یا پاؤں کے نیچے، بقیہ پانچ جہتیں یہی ہیں آپ کس طرف فاتحہ کی چیزیں رکھنے کو فرماتے ہیں اس لئے کہ کھانے پر فاتحہ پڑھنے کے تو آپ مخالف نہیں۔ بولے آخر آگے رکھنے کی کوئی وجہ؟ فرمایا کہ وجہ تو ظاہر ہے کہ کھانا کھانے کی چیز ہے اور کھانے کی چیز آگے ہی رکھی جاتی ہے۔

۱۳۔ اسی زمانے میں ایک صاحب تشریف لائے اور قبر پر چادر چڑھانے کے متعلق گفتگو کرتے ہوئے بولے، لوگ قبر پر چادر کیوں چڑھاتے ہیں، کیا قبروں کو جاڑا معلوم ہوتا ہے۔ مولانا نے فرمایا کہ جاڑا کیا معلوم ہوتا ہوگا ایسا ہوتا تو صرف موسم سرما میں چادر چڑھائی جاتی۔ علم جمادات کے ماہرین نے تو تحقیق کی ہے کہ جمادات میں صرف خانۂ کعبہ کو گرمی میں بھی سردی معلوم ہوتی ہے اسی لئے ہر موسم میں اس پر غلاف چڑھا رہتا ہے۔ بولے وہاں تو احترام کے لئے ہے۔ مولانا نے فرمایا کہ اگر یہ وجہ معقول ہوسکتی ہے تو یہ وجہ یہاں بھی نکل سکتی ہے۔ اس لئے کہ مسلمانوں کا احترام خصوصاً اولیاء اللہ کا تو زندگی میں اور بعد وصال ہر وقت ہے۔ بولے یہ تو خانۂ کعبہ کی برابری ہوئی۔ فرمایا اس میں برابری کی کیا بات ہے، لوگ تلوار کی کاٹھی پر بھی غلاف چڑھاتے ہیں، بکسوں، صندوقچیوں، عطر دانوں، قلمدانوں پر غلاف چڑھاتے ہیں، یہ لوگ قرآن شریف اور وظیفے کی کتابوں پر بھی غلاف چڑھاتے ہیں تو کیا ان سب چیزوں کو جاڑا معلوم ہوتا ہے یا یہ سب چیزیں خانۂ کعبہ کے برابر ہیں۔

۱۴۔ پٹنہ میں انجمن محمدیہ کا جلسہ تھا۔ یہ انجمن آریہ کے خلاف تبلیغ اسلام ورڈ آریہ کے لئے قائم کی گئی ہے۔ اسلام کے ہر فرقے کے لوگ اس میں اسی غرض سے شریک ہوتے ہیں۔ آپس کے اختلافی مسائل کا اس میں کوئی تذکرہ نہیں ہوتا، اصول انجمن کا تو یہ ہے مگر بعض لوگ اپنی فطرت سے مجبور ہوتے ہیں بغیر چھیڑ چھاڑ ان کو لطف نہیں آتا۔ ایک صاحب نے جناب مولانا کو دیکھ کر بطور تعریض کہا آج کل تو کفر ٹکے ٹکے ہو گیا ہے۔ مولانا نے ان کی تائید کی اور فرمایا بلکہ اس سے بھی سستا۔ کافر ہونے پر اگر کوئی ٹکا بھی دے تو ایک بات ہے یہاں تو یہ حالت ہے کہ کوئی ٹکا بھی نہیں دیتا مگر یار لوگ کافر ہو رہے ہیں۔ اس بھرپور جواب کو سن کر وہ آپے سے باہر ہو گئے اور تعریض کے بدلے صاف تصریح پر آ گئے۔ بولے مولانا معاف فرمایئے گا یہ تو ظاہر ہے کہ جس قدر علمائے بریلی اور بدایوں نے کافر بنایا ہے کسی نے بھی نہیں بنایا ہوگا۔ مولانا نے فرمایا مہربان علمائے بریلی و بدایوں کافر بناتے نہیں البتہ کافر بتاتے ہیں جو کافر ہوتا ہے اس کو بتایا ضرور کرتے ہیں اور اگر بالفرض یہی سہی کہ کافر بناتے ہیں تو انصاف شرط ہے، ڈیڑھ سو برس تک آپ لوگ ہمیں مشرک بناتے رہے۔ نمازی مسلمان، پنجوقتہ نماز باجماعت کا پابند، مسجد سے نماز پڑھ کر باہر آیا، ہاتھ میں تسبیح ہے قل ھو اللہ کا ختم کر رہا ہے کہ زبان سے نکلا یا علی بے دھڑک مشرک کہہ دیا اتنا بھی خیال نہ کیا کہ علی اللہ کا نام بھی تو ہے یا رسول اللہ یا نبی اللہ کسی نے کہا فوراً مشرک بنا دیا۔

۱۵۔ ایک اہل حدیث صاحب جناب مولانا کی خدمت میں بہت آتے جاتے تھے۔ متفقہ مسائل میں کبھی گفتگو بھی کر لیا کرتے تھے مگر اپنے مسائل نہیں چھیڑتے تھے۔ ایک دن ان سے رہا نہ گیا آخر بول ہی اٹھے کہ مسلمانوں کی تباہی و بربادی آج کل جو ہو رہی ہے اس کی اصل وجہ یہ ہے کہ توحید کی دولت جاتی رہی شرک ان میں بہت پھیل گیا ہے۔ حضرت مولانا نے فرمایا واقعی آج کل شرک بہت پھیل گیا ہے۔ اس پر مسرت کے لہجے میں پوچھا کس طرح (خیال میں ہوگا کہ ضرور انہی باتوں کو گنائیں گے جن کو ہم لوگ شرک کہا کرتے ہیں)۔ مولانا نے فرمایا اس طرح کہ پہلے شرک کی صرف ایک صورت تھی کہ خداوند عالم کے اوصاف میں کسی کو شریک کرنا اور اس کی صفتیں دوسروں میں

ماننا، اب شرک کی ایک اور قسم یاروں نے نکالی ہے کہ بندوں کی صفت میں خدا کو شریک کرنا یعنی جو باتیں کہ بندوں ہی کے لئے مخصوص ہیں خدا کے لئے ممکن ہی نہیں اسے بھی خواہ مخواہ شرک قرار دیا جاتا ہے تو یقینی شرک کرنے والے افراد زیادہ ہو جائیں گے اور شرک پھیل جائے گا۔

۱۶۔ مولوی شاہ محمد نعیم صاحب منیر شریف کے رہنے والے بانکی پور کالجیٹ اسکول میں ہیڈ مولوی ہیں۔ منیر شریف سے ان کے پاس خربزے آئے ہوئے تھے۔ چند احباب ان کے یہاں پہنچے انہوں نے کہا کہ منیر شریف سے خربزے آئے ہوئے ہیں کہیے تو منگوائیں۔ ایک صاحب بادۂ توحید سے سرمست تھے بولے میں تو نہیں کھاؤں گا۔ اس نسبت کی وجہ سے آپ لوگوں کے دلوں میں اس کی عزت وقدر معلوم ہوتی ہے اسے میں ناجائز سمجھتا ہوں۔ وہاں جو لوگ موجود تھے ان میں اس مسئلہ پر خوب بحث رہی۔ خیر یہ بات ختم ہوگئی، مجمع اسی طرح جما ہوا تھا کہ حضرت مولانا بھی تشریف لے آئے۔ مولوی شاہ محمد نعیم صاحب آپ کی حاضر جوابی اور مدلل گفتگو کے بہت قائل تھے، اس لئے ان سے پوچھا کہ کیا کسی چیز میں کسی جگہ کے انتساب سے اس کی عزت وقدر بڑھ جاتی ہے۔ مولانا نے فرمایا انتساب ہی سے قدر زیادہ ہوتی ہے، متھرا کا لڈو، سیلاو کا کھجلا، گیا کا پیڑا کہہ کر کسی کے سامنے پیش کیجئے مزہ لے لے کر کھائے گا۔ تو جس طرح دنیاداروں کے نزدیک ان جگہوں کی طرف انتساب سے قدر وعزت بڑھتی ہے یوں ہی اہل اللہ اور دل والوں کے نزدیک متبرک مقامات کی طرف انتساب سے قدر و قیمت زیادہ ہو جاتی ہے۔ اس تقریر سے سب لوگ بہت ہی مسرور ومحظوظ ہوئے۔

## بیعت وخلافت

یہ تو پہلے ہی لکھا جاچکا ہے کہ مدرسۂ حنفیہ پٹنہ اور مدرسۃ الحدیث پیلی بھیت اور مدرسۂ دارالعلوم کانپور کے مدرسین اعلیٰحضرت کی مدح وثنا سن کر بریلی آنے کے قبل ہی اعلیٰحضرت کی عزت ومرتبت ان کے دل میں بیٹھ چکی تھی اسی لئے مدرسۂ اشاعۃ العلوم میں پڑھنے کے زمانے میں بھی برابر آپ اعلیٰحضرت کی خدمت میں حاضر ہوا کرتے اور ان کے فیوض سے مستفید ہوتے تھے

اور ایک طرح سے اپنے کو اعلیٰحضرت کا مرید وحلقہ بگوش سمجھا کرتے مگر روز بروز جذبہ شوق اور تیز ہوتا گیا اور دل کی تمنا یہ ہوتی کہ باقاعدہ بیعت کا شرف حاصل کریں۔ اسی کا اثر یہ ہوا کہ آپ نے یکم محرم الحرام ۱۳۲۲ھ کو اپنے آپ کو حلقہ بگوشان اعلیٰحضرت میں شامل کرلیا اور رسالۂ مبارکہ کشف القلوب مصنفہ حضرت خاتم الاولیا سلالۂ خاندان برکاتیہ تاجدار مارہرہ مطہرہ اعلیٰحضرت جناب مولانا سید شاہ ابوالحسین احمد نوری قدسنا اللہ سرّہ اور رسالہ عوارف المعارف و رسالۂ قشیریہ و رسالہ التعرف لمعرفۃ التصوف مصنفہ حضرت ابراہیم کلاباذی بخاری اعلیٰحضرت سے پڑھنا شروع کیا اور حسب تعلیم وظائف و اعمال قادریہ برکاتیہ میں مشغول ہوئے۔ جب ان چیزوں کو بقدر ضرورت حاصل کرلیا تو اعلیٰحضرت نے ۱۳۲۷ھ میں بزمانۂ عرس سراپا قدس اعلیٰحضرت عظیم البرکۃ سیدنا و مولانا شاہ آل رسول صاحب قدس سرّہ العزیز دستار خلافت سے مشرف فرمایا اور بیعت و ارشاد کی اجازت عطا فرمائی۔ آپ کو اگرچہ بیعت و ارشاد کی اجازت عطا ہو چکی تھی مگر آپ کسی کو مرید نہیں کرتے تھے یہاں تک کہ ۱۳۲۸ھ میں بغرض مناظرہ رنگون تشریف لے جانا ہوا وہاں سے حامی دین متین جناب مولانا مولوی حاجی سید شاہ نور احمد صاحب قادری برکاتی رضوی چاٹگامی کے اصرار پر چاٹگام تشریف لے جانا ہوا وہاں آپ کے مواعظ حسنہ کا سلسلہ شروع ہوا اور لوگوں کا بیعت کے لئے ہجوم ہوا مگر آپ برابر ٹالتے رہے۔ آخر جناب مولوی سید نور احمد صاحب کے اصرار سے آپ نے بیس پچیس طالبان حق کو داخل سلسلۂ عالیہ قادریہ رضویہ کیا اور پھر برابر اس سلسلے کو جاری رکھا۔ جب وہاں سے واپس تشریف لانے لگے تو ان لوگوں کا اصرار ہوا کہ کم از کم سال میں ایک مرتبہ تو ضرور تشریف لایا کیجئے کہ ہم لوگوں کو رشد و ارشاد اور تعلیم و تربیت کا موقع ملے۔ آپ نے ان لوگوں کی تعلیم و تربیت جناب مولانا نور احمد صاحب کے ذمہ کر کے عذر کیا کہ تعلیم و درس کے فرائض میرے ذمہ ایسے ہیں کہ ان کو چھوڑ کر مرید آباد بسانے اور اس میں گھومنے کی فرصت نہیں پاتا۔ اس کے بعد بریلی شریف میں کئی صاحبوں کو بہ نیابت اعلیٰحضرت داخل سلسلۂ عالیہ کیا، پھر جب ۱۳۴۳ھ میں بوگرا مناظرہ کے لئے تشریف لے گئے تو پندرہ اشخاص کو داخل سلسلۂ رضویہ کیا۔ اگرچہ اب بھی برابر احباب مخلصین کا

اصرار یہی رہتا ہے کہ اعلیٰحضرت کے فیوض و برکات باطنی کو بھی لوگوں کو پہنچانا ضروری ہے اور بیعت و ارشاد کے طریقے کو جاری کرنا چاہیئے مگر آپ نے زمانے کے حالات کو دیکھ کر کہ لوگوں نے منجملہ ذرائع معیشت وآمدنی ایک ذریعہ پیری و مریدی کو بھی قرار دے رکھا ہے ایسی حالت میں آپ کو اس سے احتراز واحتیاط ہی بہتر معلوم ہوا۔

## مشاغل و معمولات

آپ کے مشاغل و معمولات حسب ذیل ہیں:

صبح سویرے اٹھ کر وضو کر کے گیارہ مرتبہ سورۃ مزمل پڑھتے ہیں، ہر ایک کے اول وآخر گیارہ گیارہ بار درود قادریہ پھر تین مرتبہ سورۂ یٰسین شریف پڑھ کر سنت فجر پڑھا کرتے ہیں اس کے بعد مسجد جا کر نماز فجر باجماعت ادا کر کے وظیفۂ خاندانی مطابق ہدایت الوظیفہ الکریمہ پڑھتے، بعد ازاں قرآن شریف، دعاء سیفی، حزب البحر، حزب النصر وغیرہ معمولات خاندانی بجالاتے ہیں پھر ناشتہ کرتے ہیں اور صحیح بہاری شریف کی ترتیب وتالیف میں مشغول ہو جاتے ہیں۔ اسی درمیان میں مولوی محمد عرف مختار الدین سلمہٗ کو حدیث شریف کا سبق دیتے ہیں۔ اس کم سنی میں وہ صرف ونحو کی کتابیں تمام کر کے قرآن شریف کی تفسیر اور مؤطا امام محمد پڑھتے ہیں۔ عربی عبارت درست پڑھتے ہیں اور ترجمہ سلیس اور بامحاورہ کر لیتے ہیں۔ اردو میں اچھی صلاحیت ہے۔ مولوی سید ظہور احمد صاحب مدرس مدرسہ شمس الھدیٰ سے گلستاں پڑھتے ہیں اور ان سے خوش نویسی بھی سیکھتے ہیں۔ انگریزی کا سبق مدرسہ کے ایک سینیر طالب علم مولوی عبداللہ سے لیتے ہیں۔ تجوید وقراءت انھوں نے ملک العلماء کے دو تلامذہ قاری بہاء الدین اور قاری عبدالرحیم سے سیکھی ہے۔ ذہین ہونے کے ساتھ ماشاءاللہ محنتی بھی ہیں۔ اللّٰهم بارك في عمره و نفعه بعلومه ۔ آپ کا معمول ۱۰ بجے کھانا کھانے اور مدرسہ جانے کا ہے۔ وہاں مطابق روٹین مدرسہ تین سبق پڑھا کر ٹفن کی جب گھنٹی ہوتی ہے تو ظہر کی نماز باجماعت نوری مسجد میں ادا کرتے ہیں، پھر واپس آ کر بقیہ اسباق میں مشغول ہو جاتے ہیں۔ شام کو جب ۴ بجے مدرسہ بند ہوتا ہے عصر کی نماز نوری مسجد ہی میں باجماعت پڑھ کر

گھر واپس آجاتے ہیں۔ ہلکا سا ناشتہ کر کے احباب سے ملنے باہر چلے جاتے ہیں یا اگر کوئی صاحب ملنے آگئے تو ان سے ملاقات کرتے ہیں۔ مغرب کی نماز مسجد میں باجماعت ادا کر کے صلاۃ الاوابین پڑھ کر مکان واپس آتے ہیں۔ بعد مغرب پھر مختار الدین سلمہٗ کو تفسیر و حدیث پڑھاتے ہیں۔ عشا کی نماز باجماعت پڑھ کر اوراد خاندانی میں مشغول رہا کرتے ہیں۔ ۱۰ اور ۱۱ کے درمیان سونے کا تہیہ کرتے ہیں اور اس وقت جو دعائیں احادیث میں وارد ہوئی ہیں پڑھ کر ذکر خفی کرتے ہوئے سوجاتے ہیں۔ جب آنکھ ایسے وقت کھلتی ہے کہ تہجد پڑھنے کے بعد جاگتے رہیں اور فجر کی نماز باجماعت پڑھ سکیں تو تہجد پڑھ لیتے ہیں اور صبح تک ذکر میں مشغول رہتے ہیں اور اگر اس کا قرینہ دیکھا کہ تہجد پڑھیں گے تو فجر کی نماز باجماعت نہ مل سکے گی تو اُس وقت سوجاتے ہیں اور نور کے تڑکے اٹھ کر اپنے اعمال واشغال میں مشغول ہوجاتے ہیں۔ کبھی عصر کے بعد اور کبھی مغرب اور عشا کے درمیان روزانہ کی ڈاک کا جواب لکھا کرتے ہیں جو اکثر استفتا ہوتے ہیں، کچھ خطوط طلب تعویذات میں اور کچھ خطوط رفع شکوک وشبہات کے آتے ہیں۔ بعض استفسارات کبھی علمی و دینی امور کے متعلق ہوتے ہیں تو کبھی فقہ وفرائض کے مسائل کے سلسلے میں آتے ہیں۔ ان سب کا جواب حتی الامکان روز کا روز لکھ دیا کرتے ہیں۔ اور اس طرح دور دراز رہنے والے بھی آپ کے فیض سے بہرہ ور ہوتے ہیں۔ جزاك الله خير الجزاء۔

## خاتمہ

خداوند عالم کا ہزار ہزار شکر ہے کہ ایک عرصے کی تمنا میری پوری ہوئی اور حضرت استاذنا العلام دام ظلہٗ العالی کے مختصر حالات میں یہ چند صفحات حوالۂ قلم کرنے کی عزت و مسرت حاصل کی۔ والحمد لله رب العالمین و صلى الله على سيدنا محمد و آله و صحبه اجمعين۔

۵/ذوالحجہ ۱۳۴۷ھ — سید عزیز حسین غفرلہٗ

# تعلیقات

(۱) اس وقت بہار اڑیسہ ایک صوبہ تھا، اڑیسہ بعد کو علیحدہ ہو کر ایک صوبہ بنا۔

(۲) بعد کو حضرت والد ماجد نے کنیت لکھنی ترک کردی تھی۔

(۳) کچھ دنوں کے بعد کو آپ نے چشمے کے لئے پلاسٹک کا سیاہ فریم استعمال کرنا شروع کردیا تھا جو آج کل مروّج ہے۔

(۴) میرا خیال ہے کہ مؤلف کی مراد مولوی کبیر الدین صاحب سے ہے۔ یہ میرے حقیقی پھوپھا تھے۔ والد مکرم کی صرف دو بہنیں تھیں، بھائی کوئی نہ تھا۔ بڑی بہن مولوی کبیر الدین کی اہلیہ تھیں، چھوٹی بہن کی شادی ملک محمد واعظ الحق (موضع استھانواں، ضلع پٹنہ) کے بڑے صاحبزادے انیس الحق صاحب سے ہوئی تھی جن کی وفات استھانواں میں ۱۹۲۵ء کے آس پاس ہوئی۔ مولوی کبیر الدین مرحوم نے اعلیٰحضرت کی تصنیف الاجازات المتینة لعلماء بكة و المدينة اپنے صرفے سے شائع کی تھی۔ اس سے ان کے علمی و دینی ذوق کا پتہ چلتا ہے۔ سرورق پر یہ عبارت اس امر کی شاہد ہے:

طبعت على نفقة ذى الفضل و الجاه مولانا الشيخ كبير الدين البهارى الميحروى سلمهٗ الله۔

کتاب ۳۲ صفحات پر مطبع نادری بریلی میں چھپی ہے۔ سال تالیف ۱۳۲۴ھ ہے، سال طباعت درج نہیں لیکن علامہ مامون الأرزنجانی المکی کا مکتوب گرامی اعلیٰحضرت کے نام محرم ۱۳۲۶ھ کا لکھا ہوا ہے الاجازات اس کے بعد ہی شائع ہوئی ہوگی۔ علامہ ارزنجانی کی خدمت میں راقم کو دو تین سال حاضر رہنے کے مواقع ملے وہ ترکی النسل تھے۔ مجھے ان سے ترکی زبان کے کچھ درس لینے کا بھی موقع ملا لیکن یہ سلسلہ زیادہ دنوں تک قائم نہ رہ سکا۔ الاجازات صفحہ ۱۱ پر جہاں اعلیٰحضرت نے ۱۳۲۳ھ میں اپنی تصانیف کی فہرست ۲۰۰ بتائی ہے وہاں حاشیے پر ملک العلماء کے قلم کی یہ عبارت درج ہے:

قد جمعنا الآن فى صفر ١٣٢٤ھ من الضمائم القديمة و الحديدة فوجدنا بحمد الله تعالىٰ اكثر من ثلاث مئة مصنفات و سننشر فهرستها ان شاء الله تعالىٰ۔ قاله

تلمیذ المصنف ظفر الدین القادری البہاری۔

(۵) ایک بار جب میں اپنے ۱۹۳۹ء کے دہلی، بریلی، مرادآباد، آگرہ کے سفر اور اس کی آسایشوں کا ذکر کر رہا تھا تو حضرت نے اپنی طالب علمی کے زمانے کے اس سفر (جو پٹنہ تا کان پور ہوا تھا) کی مشکلات بیان کرتے ہوئے فرمایا تھا کہ اس سفر میں میلوں پیدل چلنا پڑا تھا اور ہمارے پاؤں میں چھالے پڑ گئے تھے۔ اپنے رفقائے سفر کے نام بتائے تھے ان میں سے ایک غالباً مولوی شاہ غلام محمد ساکن محلہ درگاہ بہار شریف ضلع پٹنہ تھے جن کی دستار بندی بھی حضرت کے ساتھ مدرسۂ منظر اسلام کے پہلے جلسۂ دستار بندی میں ۱۳۲۵ھ/ ۱۹۰۷ء میں ہوئی۔

(۶) حکیم اجمل خاں مرحوم ومغفور کا گرامی نامہ کے لئے ضمیمہ-۴ دیکھیے۔

(۷) اس زمانے میں سول سرجن کے سرٹیفکیٹ کی ضرورت ہوتی تھی اس کی فیس -/۱۶ ہوا کرتی تھی۔ سول سرجن انگریز تھا اس نے اپنی فیس طلب کی۔ والد صاحب فرماتے تھے مولوی محمد الیاس صاحب بہت سادہ دل تھے۔ انھوں نے کہا میں کوئی مریض نہیں ہوں آپ سے نسخہ لکھوانے نہیں آیا ہوں ہر طرح تندرست ہوں بس یہی بات لکھ دیجیے۔ ڈاکٹر نے ان کی آنکھ جانچی، ان کی دور کی نگاہ کمزور تھی ڈاکٹر نے انہیں انفٹ قرار دیا اور یہی رپورٹ پر لکھ دیا۔

(۸) پہلے مدرسے میں طب کی تعلیم بھی دی جاتی تھی۔ راقم الحروف مدرسۂ شمس الھدیٰ میں ۱۹۳۱ء میں "مولوی" کی جماعت میں داخل ہوا تو اس وقت طب کی تعلیم موقوف ہو چکی تھی، شاید اس لئے کہ طبیہ کالج کا قیام پٹنہ میں عمل میں آ چکا تھا۔ طب کی جگہ فارسی کی تعلیم ہوتی تھی۔ 'عالم' میں قدیم فارسی کے ساتھ جدید فارسی بھی پڑھائی جاتی تھی اور ایران کے جدید شعراء کا انتخاب کورس میں تھا۔ 'فاضل' میں قصائد عرفی نصاب میں داخل تھی۔

(۹) یہ مؤلف کا سہو قلم ہے، سید یوسف الدین احمد بلخی 'باطن' مدرسے کے جونیر سیکشن میں انگریزی پڑھاتے تھے۔ سینیر حصے میں ماسٹر سید صفیر الدین احمد انگریزی کی تعلیم پر مامور تھے۔ 'مولوی' کی جماعت میں وہ ہم لوگوں کو ۱۹۳۱-۱۹۳۲ء میں انگلستان کی چھپی ہوئی ایک کتاب In England کا درس دیتے تھے۔ یوسف الدین احمد بلخی مرحوم پر میرا ایک مفصل مضمون خدا بخش جرنل میں شائع ہوا ہے۔

(۱۰) مؤلف مرحوم نے بارہ مدرسین کی جگہ صرف دس کا ذکر کیا ہے۔ مولوی سید اقبال حسین

کے نام سے پہلے حافظ عبدالرحمٰن بہاری اور مولوی عبد الماجد کے نام لکھنے چاہئے تھے جو میرے زمانے میں 'ملا' کے طلباء کو درس دیا کرتے تھے۔ پھر حافظ محمد جان مرحوم کا تعلق جونیر کلاسوں سے مطلق نہ تھا وہ درجۂ حفظ کے طلباء کو حفظ کرانے پر مامور تھے۔ ماسٹر محمد یوسف صاحب بہاری کی جگہ ان کا صحیح نام سید یوسف الدین احمد بلخی متخلص بہ باطن لکھنا چاہئے یہ موضع 'سائیں' (ضلع پٹنہ) کے رہنے والے تھے جو سر سید کے رفیق و معاون قاضی سید رضا حسین اور مشہور روایت کے مطابق عظیم آباد کے مشہور اردو شاعر (معاصر میر تقی میرؔ) راسخؔ عظیم آبادی کا بھی وطن تھا۔

(۱۱) شاہ محمد الیاس صاحب کو میں نے دیکھا تھا۔ ان سے ایک مفصل ملاقات یاد آتی ہے۔ بہار شریف سے بارگاہِ شاہ رکن الدین عشق میتن گھاٹ کے رجبی شریف کے جلسے میں شرکت اور شاہ حمید الدین احمد سجادہ نشین اور اپنے استاد حضرت ملک العلماء کی ملاقات کے لئے شاہ محمد شفیع صاحب کے ساتھ آئے تھے۔ یہ اس کا پہلا جلسہ تھا جو ۱۳۵۳ھ/۱۹۳۴ء میں منعقد ہوا تھا۔ الیاس صاحب بہت اچھے شاعر بھی تھے۔ اس رات انہوں نے اپنے کچھ اشعار ملک العلماء اور شاہ قمر الہدیٰ (سجادہ نشین خانقاہ پنڈ شریف ضلع مونگیر) جس کمرے میں مقیم تھے سنائے تھے، وہ 'یاس' تخلص کرتے تھے، ان کی آواز بہت اچھی تھی ترنم سے اشعار سناتے تھے۔

(۱۲) تلامذۂ ملک العلماء کی یہ فہرست مؤلف کے رسالہ حیات ظفر کی تالیف ۱۳۴۷ھ/ ۱۹۲۸ء کے وقت تک کی ہے اور ظاہر ہے مکمل نہیں۔ ان میں سے اپنے بچپن میں جن اصحاب کو دیکھنا یاد آتا ہے یا جن سے میری ملاقات یا ملاقاتیں ہوئی ہیں وہ حسب ذیل ہیں:

☆ مولوی ابو اختر محمد اصغر، یہ ہمارے استاد مولانا اصغر حسین بہاری مدرس مدرسۂ شمس الہدیٰ کے داماد تھے۔ ایک آدھ بار کا ملنا یاد آتا ہے۔

☆ مولوی محمد ابراہیم صاحب احمد آبادی، یہ چھوٹے قد کے دبلے پتلے آدمی تھے، داڑھی بڑی اور نہایت گھنی رکھتے تھے۔ عینک استعمال کرتے تھے۔ اچکن اور ترکی ٹوپی پہنتے تھے۔ اردو گجرات کے لب و لہجہ میں بولتے تھے، شیش محل ہوسٹل میں رہتے تھے۔ میں ان سے مانوس تھا کبھی کبھی ظفر منزل شاہ گنج بھی آیا کرتے تھے، ملک العلماء کے ایک طویل دینی سفر میں شریک تھے۔

☆ مولوی محمد ریاض الحق ساکن موضع مولانا ڈیہہ، ہمارے عزیزوں میں تھے بعد کو برادر نسبتی ہوئے۔ یہ مدرسۂ قادریہ کاراضلع گیا اور بعد کو مدرسۂ حنفیہ کٹیہار ضلع پورنیہ میں استاد مقرر

ہوئے۔ ان کے تین صاحبزادے حسن امام نسیم الحق، حسین امام، حیدر امام اعلیٰ تعلیم یافتہ ہیں اور تینوں انجینیر ہیں، بڑے ہندوستان میں ہیں، اب وظیفہ یاب ہیں، بقیہ دونوں بھائی امریکہ کے شہری ہیں، وہیں کے تعلیم یافتہ ہیں اور وہیں برسرِ روزگار ہیں۔

☆مولوی سید محمد ایوب، علمی ذوق رکھتے تھے۔ان کی شرح دیوان ابوالعتاہیہ شہرت رکھتی ہے۔

☆مولوی محمد خلیل الرحمٰن، موضع ملک چک کے رہنے والے تھے۔ ۱۹۲۹ء میں اپنے چھوٹے بھائی محمد فضل الرحمٰن کے ساتھ ملک لاج محلہ پیر بہوڑ پٹنہ میں میرے مکان کے دوسرے حصے میں مولوی مسعود الحق مرحوم رئیس موضع میجرا کے صاحبزادگان (یوسف محمد مظفر، منظور الحق، ذوالفقار حیدر، مودود الحق) کے ساتھ مقیم تھے۔ میں اس وقت کم عمر تھا صرف ونحو کی کتابیں عافیہ، وافیہ اور ہدایۃ النحو پڑھتا تھا۔ان سے کیا باتیں کرتا، فضل الرحمٰن کے پاس زیادہ بیٹھتا۔ دونوں بھائی بڑے محنتی تھے۔ محمد خلیل الرحمٰن 'فاضل' کے امتحان میں بہت ممتاز رہے، فضل الرحمٰن نے ام اے کیا اور وہ بہت اچھے سرکاری عہدے پر فائز ہوئے۔ ۱۹۲۹ء کے بعد پھر کسی کو دیکھنے کا موقع نہیں ملا۔ بڑے بھائی سلسلۂ قادریہ رضویہ سے منسلک تھے۔

☆مولوی محمد زبیر، موضع مولانا ڈیہہ کے رہنے والے تھے۔ ملک العلماء نے تعلیم کی تکمیل کے بعد ان کا مدرسۂ غوثیہ حنفیہ بیین میں تقرر کرا دیا تھا، وہاں کے کامیاب استاد ثابت ہوئے۔ شعروشاعری سے بھی دلچسپی رکھتے تھے۔ ۱۹۴۶ء کے بعد تک ان سے ملاقاتیں رہیں۔

☆مولوی محمد نور عالم صاحب، یہ بھی شاعر تھے، 'مطیر' تخلص کرتے تھے۔ ایک دو بار انھیں دیکھنا یاد آتا ہے۔

☆مولوی محمد زکریا سہسرامی اور مولوی قمر الدین خاں سہسرامی سے تعلق گہرا اور بہت زمانے تک قائم رہا۔ جب ۱۹۲۸-۲۹ میں مدرسۂ شمس الہدیٰ میں طلبا کی تعداد بڑھی اور شیش محل اور دوسرے ہوسٹل بھر گئے تو ایک مکان محلہ مصلح پور میں مدرسے کے قریب کرایے پر لیا گیا اور وہاں پندرہ بیس طلباء کے قیام کا انتظام کیا گیا۔ شیش محل کے سپرنٹنڈنٹ مولانا اصغر حسین صاحب تھے، اس انیکسی کے نگراں ملک العلماء مقرر ہوئے جس میں ایک کمرہ ان کے لئے مخصوص تھا، میں ہر چند مدرسے میں اس وقت تک داخل نہیں ہوا تھا، سال دو سال اسی کمرے میں مقیم رہا، سہسرام کے مولوی محمد زکریا، مولوی محمد قمر الدین اور مولوی شرف الحسن یہیں مقیم تھے۔ یہاں قیام کے دوران ان تینوں

سے تعلق رہا اور انہیں بہت قریب سے دیکھنے کا موقع ملا۔ یہ تینوں بہت شفقت و محبت سے پیش آئے۔ اوّل الذکر دونوں اصحاب بعد کو بھی سہسرام سے ملک العلماء کی خدمت میں آتے رہے اور فیض اٹھاتے رہے۔

☆سید محمد ابراہیم نجم سے بارہا ملاقاتیں ہوئیں۔ یہ بعد کو خان بہادر مولانا مبارک کریم، پروفیسر عبدالمجید کے بعد بہار مدرسہ ایگزامنیشن بورڈ کے سپرنٹنڈنٹ مقرر ہوئے۔ نجم صاحب شاعر بھی اچھے تھے، مجموعۂ کلام چھپ گیا ہے۔ سالِ وفات ۱۹۵۰ء ہے۔

(۱۳) ۱۳۴۷ھ/ ۱۹۲۸ء میں ''حیات ظفر'' لکھی جارہی تھی تو اس وقت صحیح البہاری پانچ جلدوں میں مرتب کرنے کا خیال ہوگا۔ بعد کو حضرت ملک العلماء نے اسے چھ جلدوں میں مکمل کرنے کا منصوبہ تیار کیا۔ اب اس کی ترتیب یوں رکھی گئی:

جلد اول کتاب العقائد، جلد دوم کتاب الطہارۃ تا کتاب الصلوٰۃ، جلد سوم کتاب الزکوٰۃ تا کتاب الصوم، جلد چہارم کتاب النکاح تا کتاب الوقف، جلد پنجم کتاب البیوع تا کتاب الغصب، جلد ششم کتاب الشفعہ تا کتاب الفرائض۔

(۱۴) ۱۳۴۸ھ تک حضرت کی جملہ تصانیف کی تعداد ۴۵ تھی۔ مکاتیب مفتی اعظم بنام ملک العلماء مولانا ظفر الدین قادری رضوی مرتبہ مختار الدین احمد (علی گڑھ ۲۰۰۷ء) میں طارق مختار سلمہٗ نے جو فہرست تصانیف ملک العلماء مرتب کر کے شائع کی ہے اس میں تصانیف کی تعداد ۷۶ بتائی ہے اس میں ہر کتاب کے نام کے ساتھ سال تصنیف اور کتاب کے بارے میں مختصر نوٹ درج کر دیا ہے۔ حضرت کی تصانیف کی تعداد اس سے بھی زائد ہوگی۔

ضمیمہ-۱

# مکتوبات مولوی عزیز حسین رضوی بنام حضرت ملک العلما

﴿۱﴾

لکھن پور، ڈاکخانہ اثر گنج، ضلع بھاگلپور

۲۱ر جولائی ۱۹۵۰ء

حضرت قبلہ سیدی ومولائی دامت برکاتکم

بعد آداب تسلیم خادمانہ عارض خدمت ہے۔

استفتا حاضر خدمت ہے امید ہے کہ جلد سے جلد تکلیف فرما کر جواب سے سرفراز فرمائیں گے۔

۱۹۴۶ء کے ہنگامہ کے بعد یہاں کے مسلمان اور گر گئے ہیں، جماعت کے امام برادرم معزالدین صاحب ہیں ان سے اور مجھ سے قراءت کا اختلاف چلا آتا ہے۔ جس کی خبر دے چکا ہوں اور فتویٰ بھی منگوا کر انہیں دیکھایا تھا مگر کوئی اثر نہ ہوا۔ بات یہ ہے کہ ''ملا'' تک تو انہوں نے پڑھا ہے مگر ''عالم'' ''فاضل'' سے اپنے کو زیادہ سمجھتے ہیں۔ تجوید کی قراءت تو بڑی بات ہے دو دو لفظ چار چار لفظ چھوڑ کر، کہیں جملہ کا جملہ چھوڑ کر نماز پڑھتے ہیں اور جب نماز دہرانے کو کہا جاتا ہے تو غصہ کرتے اور بگڑتے ہیں۔ بار بار کہنے پر بھی جب کوئی اثر نہ ہوا تو میں گھر میں بیٹھ رہا اور مسجد جانا بند کردیا۔ بستی کے اور لوگوں نے اس کو محسوس کیا اور مجھ سے پوچھا کہ آپ جماعت سے کیوں نہیں نماز پڑھتے ہیں؟ میں نے کہا نماز پڑھ کر کیوں جہنم خریدوں۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ بہت بڑی تعداد میں وہ لوگ بھی الگ ہو گئے اور انہوں نے متولّی سے دوسرے امام کے تقرر کا مطالبہ شروع کیا، متولی صاحب، ان کے منجھلے بھائی فضل حسن (جو مدرسۂ شمس الہدیٰ میں پڑھتے تھے)، کے سر ہیں، انہوں نے مجھ سے پوچھا اور پوری جماعت کے سامنے حلف شرعی سے بیان کرایا اور میں نے کہا سب لوگ سنتے ہیں مگر میں

کہتا ہوں کہ بہت غلط پڑھتے ہیں۔ ح کو ہ، ق کو ک، ض کو ظ، اس کے علاوہ لفظ کا لفظ اور جملہ کا جملہ چھوڑ دیتے ہیں۔ زبر کو زیر اور زیر کو زبر پڑھتے ہیں۔

مجھے پریشانی ہے کہ میں کیا کروں۔ عید و جمعہ پر گھر بیٹھ رہوں یا شاہ صاحب کے ساتھ لولی لنگڑی جیسی بھی نماز ہو پڑھ لوں؟ آپ کی رائے سے ذاتی طور پر سرفراز فرمایا جاؤں۔ اور کیا عرض کروں، اپنی ذاتی حالت اس کے جواب کے ساتھ عرض کروں گا۔

شرف الحسن سلمہٗ چاٹگام میں ہے۔ ایک سیٹھ کے یہاں سو روپیہ کی کلرکی ۲۹؍جون سے ملی ہے۔ اور سب خیریت ہے۔

برادرم مختار الدین آج کل کہاں ہیں کم از کم ان کو میرے نام سے ضرور متعارف فرما دیا جائے کہ وقت فرصت ان سے خط و کتابت ہو سکے۔

والسلام

عزیز حسین رضوی

﴿۲﴾

لکھن پور، ڈاکخانہ اثر گنج، بھاگلپور

۲۱؍محرم الحرام ۱۳۷۱ھ [۱۹۵۱ء]

بشرف ملاحظہ حضرت سیدی و مولائی دامت برکاتکم

بعد سلام مسنون و تسلیمات غلامانہ عارض خدمت ہے کہ ایک قطعہ کارڈ بصورت استفتاء موصول ہوا تھا، جواب میں بہت تاخیر ہوئی کہ معذرت کی بھی گنجائش نہیں رہی۔ اس کارڈ کا خادم کے نام آنا عزت افزائی کے سوا کیا ہے ورنہ کجا استفتا اور کجا خادم۔ الأمر فوق الأدب کو پیش نظر رکھ کر تعمیل ارشاد کر رہا ہوں اور اعلیٰحضرت قبلہ کے خزانۂ عامرہ سے استفادہ کر کے حضور میں پیش کر رہا ہوں، امید ہے کہ ۱۹۱۷ء سے ۱۹۲۱ء تک کی اصلاحوں کی طرح درست فرما کر مجموعۂ فتاویٰ میں شامل فرمائیں کہ علماء کے نزدیک قابل قبول ہو۔ حضور کی رائے تو نہایت مناسب ہے مگر علمائے سوء طالب دنیا ہدم اسلام کی فکر میں لگے ہوئے ہیں۔ شہدائے لیلائے نجد اور اس کے اَتباع ابتدا سے اسی فکر میں ہیں چنانچہ کل معلوم ہوا کہ اس جماعت کے

اکثر ممتاز لوگوں نے آلات جدیدہ سے آئی ہوئی خبروں پر روزہ اور افطار کا فتوئی دیدیا ہے۔ عوام تو حقیقت سے واقف نہیں ہوتے وہ تو عربی عبارت دیکھتے ہیں اور یقین کر لیتے ہیں کہ فتوئی ہو گیا۔ اور صحیح راہ دیکھانے والے کو گمراہ کرنے والا خیال کرتے ہیں۔ ایسی صورت میں ہمارے فتووں سے زیادہ فائدے کی امید نہیں۔ مگر امت کو گمراہی کے سمندر میں چھوڑ نا بھی ان کی گمراہی کی تائید کرنا ہے اس لئے حق تبلیغ ادا کرنا ضروری ہے۔ جب یہ رسالہ تیار ہو جائے تو اس کے خریداروں میں خادم کا نام بھی لکھ لیا جائے۔

ایک مسئلہ دریافت طلب یہ ہے کہ اگر کوئی دمہ کا مریض غسل جنابت کے عوض وضو کر کے نماز ادا کرے، وہ پاک تو ہو گیا۔ اب دھوپ نکل آئی، اگر اس کو دوسری نماز پڑھنی ہو تو وضو کر کے پڑھے یا تیمم ہی سے ادا کرے۔ کیونکہ وہ غسل نہیں کر سکتا مگر وضو کر سکتا ہے اور رات کو تیمم سے اس کا جسم پاک ہو گیا ہے۔

حضور نے تاریخی نام رکھنے کی ممانعت فرمائی تھی اور اعلیٰحضرت قبلہ نے بھی تحریر فرمایا ہے کہ تاریخی نام نہ رکھا جائے، کیونکہ آدمی ایک بڑے فائدے سے محروم ہو جاتا ہے یا زیادہ پریشانی کے سبب ایسا کر نہیں سکتا۔ وہ یہ کہ جس کا نام کم عدد کا ہو گا تو اپنے نام کے عدد کے مطابق اسمائے باری تعالیٰ عزاسمہ سے دو نام لے کر اس کا ورد دوگنا کرے گا تو اس کو اسم اعظم کا فائدہ دے گا۔ مثلاً کسی نام کا عدد ایک سو ہے وہ اسمائے حسنیٰ میں سے دو نام لے کر دو سو بار پڑھے تو اس کی دعا اس طرح قبول ہو گی جیسے اسم اعظم پڑھ کر کی جائے۔ اس کے پڑھنے کا صحیح طریقہ کیا ہے اور کیسے ورد کیا جاتا ہے مثلاً یا رحیم یا کریم یا یا الکریم یا الرحیم یا کوئی دوسرا طریقہ ہے۔ پھر دعا کس طرح کی جائے۔ اس کا پورا طریقہ تحریر فرمائیں اور اس کی اجازت سے سرفراز فرمائیں اور کیا عرض کروں باقی سب خیریت ہے۔

حضور کا خادم
عزیز حسین عفی عنہ رضوی

﴿۳﴾

لکھن پور، ڈاکخانہ اثر گنج، بھاگلپور

۲۷رفروری ۱۹۵۱ء

حضرت سیدی ومولائی دامت برکاتکم

بعد آداب تسلیمات غلامانہ عارض خدمت ہوں۔

زمانۂ دراز سے آپ کی کوئی خیریت معلوم نہ ہوئی، تعلق ہے۔ امید ہے حضور مع متعلقین بخیر ہوں گے۔ ایک عریضہ قبل ارسال کیا تھا مگر جواب سے محروم ہوں، ممکن ہے ضائع ہوگیا ہو۔ اس میں چند مسائل بھی دریافت کئے تھے اور عزیزی شرف الحسن سلمہٗ کے متعلق عرض کیا تھا کہ چاٹگام میں ان کو ملازمت مل گئی ہے۔ مرکزی نوکری ہے، صوبہ سے تعلق نہیں، ایک سو سولہ تنخواہ ہے، اوڈیٹر کا عہدہ ہے، پورے پاکستان میں تبادلہ ہوسکتا ہے۔ ترقی کے امکانات ہیں، اس عہدے والے کے لئے اگر قسمت ساتھ دے تو تیسرا زینہ افسری کا ہے۔ دعا فرمائیں کہ اللہ تعالٰی حبیب کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم اور بزرگان دین کے صدقے میں ان کو اس کا اہل بنادے، آمین بجاہ صلی اللہ علیہ وسلم والہ وصحبہ وسلم۔

اعلیحضرت قدس سرہ کے ملفوظات شریف میں یا کسی اور تحریر میں پڑھا تھا کہ اگر کوئی شخص کسی سے قرض لے اور ادائیگی کی تاریخ مقرر کردے اور کسی سبب ادا نہ کرسکے تو مقررہ تاریخ کے بعد سے اتنے ہی روپے کے روزانہ خیرات کا ثواب مہاجن کے نامۂ اعمال میں لکھا جائے گا جب تک کہ وصول نہ ہو۔

میں نے تذکرۃً ایک صاحب سے اس کا ذکر کیا، انہوں نے حوالہ طلب کیا "الملفوظ" جلد اول میرے پاس ہے، میں نے تلاش کیا نظر نہ آیا۔ خدا معلوم جلد دوم میں ہے یا کسی دوسری تصنیف میں اگر حضور کے ملاحظہ سے گذرا ہو تو سرفراز فرمائیں۔ مجھے جہاں تک یاد ہے حضرت قبلہ سے کسی نے کچھ روپے غالباً پانسو یا پندرہ سو قرض لئے تھے اور ادائی کی تاریخ مقرر کردی تھی مگر وقت گذر گیا، اسی پر حضور نے فرمایا تھا کہ میں کہاں سے اتنا روپیہ لاؤں کہ

روزانہ خیرات کروں۔

اگر کوئی شخص اپنے ارادت قلبی کے سبب کسی شیخ سے بذریعہ عریضہ بیعت کرنا چاہے تو ایسی بیعت جائز ہے یا نہیں اور اس کے تعلیم کی کیا صورت ہوگی اور اگر یہ مرید اس راہ سے کچھ واقف کار ہے تو مکتوبات کے ذریعہ اس کی تعلیم ہو سکتی ہے یا نہیں۔ امید ہے کہ جواب سے سرفراز فرمائیں گے۔ معلوم نہیں حضور کی ملازمت کا کیا حشر ہوا، بعض لوگوں سے معلوم ہوا تھا کہ حضور آج کل مدرسے تشریف لے جاتے ہیں تو اب ملازمت کی کیا شکل ہے، میرے عزیز و محترم بھائی مختار الدین سلمہ، آج کل کہاں ہیں، ان کی خیریت سے بھی سرفراز فرمایا جائے۔

میں ہنوز بیکار ہوں، مشرکین نہیں چاہتے کہ کوئی مومن اسکول میں داخل ہو حالانکہ اس سال بھی ۹ لڑکے مسلمان اسکول میں داخل ہیں، اور دو پرائیویٹ، کل گیارہ ہیں۔ والسلام

غلام ازلی

عزیز حسین الرضوی عفی عنہ

﴿۴﴾

لکھن پور

۲۱ راگست ۱۹۵۱ء

بملاحظہ اقدس حضرت سیدی و مولائی دامت برکاتکم

بعد سلام سنت سید الانام علیہ السلام و تسلیمات خادمانہ عارض خدمت ہے کہ گرامی نامہ تشریف لاکر موجب فخر و سرفرازی ہوا، نادم ہوں کہ گذشتہ سال کی رؤیت ہلال کے فتویٰ کی نقل ارسال خدمت نہ کرسکا۔ بات یہ ہوئی کہ ایک صاحب باہر سے آئے ہوئے تھے اور عید کا تذکرہ ہوا تو میں نے انہیں وہ فتویٰ دکھایا، انہوں نے نقل مانگی میں نے اصل دے دیا کہ خود نقل کر لیجیے۔ خدا معلوم انھوں نے کہاں ضائع کر دیا، مانگنے پر کہا کہ میں نے واپس کر دیا تھا، میں نے اپنے یہاں تلاش کیا مگر نہ ملا، یہی وجہ ہے کہ حسب الحکم نہ اس کی نقل بھیجی اور نہ "جامع

الاقوال'' منگایا، لہٰذا عرض یہ ہے کہ رسالہ'' جامع الاقوال فی رویۃ الہلال'' بذریعہ وی پی روانہ کرنے کا حکم نافذ فرمایا جائے۔ یعنی جن کتب فروش صاحب کے یہاں پٹنہ میں وہ رسالہ ملتا ہے ان سے کہلا دیا جائے کہ فوراً رسالہ'' جامع الاقوال'' وی پی کر کے بھیج دیا جائے، اس میں تاخیر نہ ہو کہ گرامی نامہ کے بارے میں تعویق ہو جائے۔ مولوی سعد اللہ صاحب امام جامع مسجد تاتار پور موضع ڈاکخانہ بنور بھاگلپور، مولوی عبدالغفور صاحب امام جامع مسجد مجاہد پور، مولوی شمس الضحیٰ صاحب امام محلہ مغل پورہ یہ سب سنی علماء ہیں نوجوان ہیں اوران کی کوشش سے بھاگلپور کے لوگ جمعے کے افطار سے بچے۔

بہت تعجب ہے کہ مولانا عبید اللہ صاحب مرحوم نے کیسے رسالہ'' احسن المقال فی رویۃ الہلال'' تالیف فرمایا، اور مولانا سید دیانت حسین مرحوم نے اس پر تائیدی نوٹ (تقریظ) لکھی۔ اس کا اشتہار میں نے دیکھا ہے،'' صدائے عام'' میں چھپا تھا۔ مولوی شمس الضحیٰ امام جامع مسجد مغل پورہ، مولوی محمد سلیمان صاحب موضع اگر پور، ڈاکخانہ اگر پور، مولوی مجیب اللہ صاحب اگر پور ضلع بھاگلپور، یہ سب سنی علماء ہیں۔ مولوی عزیز الدین صاحب سے بھی دریافت فرمایا جائے اور سبھوں کی تجویز حاصل کی جائے۔

برادرم مولانا مختار الدین سلمہٗ کی کامیابی کی دعا کرتا ہوں، شانہٗ تعالیٰ کامیابی عطا فرمائے،، بحرمۃ النبی والہ الامجادہ۔ سجاد سلمہ سلام عرض کرتا ہے۔ خادم

عزیز حسین رضوی عفی عنہ

﴿۵﴾

لکھن پور

جمعہ ۶ ر شعبان المعظم

۳ ر مئی ۱۹۵۲ء

بحضور سیدی و مولائی مدظلہ العالی

آداب قدم بوسی غلامانہ قبول فرمائیں۔'' عید کا چاند'' دیکھا روزہ دار کو اس کو دیکھنے

سے جو فرحت ہوتی ہے اس سے بہت زیادہ فرحت قلبی اس کی زیارت سے خادم کو حاصل ہوئی۔ جزاك الله جامعه و طابعه و ناشره خير الجزاء عن الاسلام و المسلمين۔

جس دن زیارت ہوئی ایک ضروری کام کے لئے بھاگلپور جانا ہوا، ایک نسخہ ساتھ لیتا گیا۔ اتفاقاً محب مخلص مولانا عزیز الدین سے ملاقات ہوگئی۔ ان سے تذکرہ کر دیا انہوں نے فرمایا مجھے تو نہیں ملا ہے۔ میں نے کہا روزہ دار کو چاند کی خواہش ہوتی ہے، چاند اسے ڈھونڈھ لیتا ہے۔ اس کے علاوہ بہت سے ہم خیالوں سے تذکرہ کیا۔ مناسب ہے کہ مولانا محمد ساجد اللہ صاحب محلہ ڈاکخانہ سبور ضلع بھاگلپور کو اس کی اشاعت کے لئے لکھا جائے، ان کی تصدیق بھی رسالہ میں ہے وہ نہایت لائق، سنجیدہ سنّی عالم اور مقرر ہیں۔ وہ شہر میں برابر وعظ و میلاد کے جلسوں میں دورہ کرتے رہتے ہیں۔ عزیز الدین صاحب سے بھی اشاعت کا کام لیا جائے۔ مولوی عبدالغفور صاحب امام جامع مسجد مجاہد پور سے بھی خدمت لی جائے۔ ان کو لکھا جائے، میں نے ان سے بھی تذکرہ کر دیا ہے وہ بھی عالم واعظ اور مخلص سنّی ہیں۔ اس سال مولوی ساجد اللہ اور مولوی عبدالغفور ہی کی کوشش سے لوگوں کے روزے بچے تھے۔ میں بھاگلپور سے دمہ کا سخت دورہ ساتھ لے کر واپس آیا، اب تک گھر ہی رہتا ہوں، انشاءاللہ [عید کا] چاند کا ہدیہ ارسال خدمت کر دوں گا۔ تنفس سے بدل کر اس بار دمہ ہوگیا فسادات بہار کے سال سے تنفس ہوتا تھا اس بار دمہ کی کیفیت پیدا ہوئی۔ دعائے صحت کا امیدوار ہوں، اور کامل صحت کے لئے تعویذ اور کسی اسم کی ورد کی ضرورت ہے۔ باقی سب خیریت ہے۔

والسلام

خادم قدیم

عزیز حسین الرضوی عفی عنہ

﴿۶﴾

لکھن پور

۱۴ مئی ۱۹۵۲ء

بشرف ملاحظہ حضرت اقدس مدظلہ

بعد آداب وتسلیم غلامانہ عرض خدمت ہے کہ بدعائے عالی زندہ رہ کر خواہان عوافی مزاج گرامی ہوں۔ مکرمت نامہ تشریف لایا حسب الحکم صوفی عزیز احمد صاحب کی خدمت میں نقش ''محیط الاسرار'' کے لئے لکھ دیا ہے، حضور کا حوالہ بھی دیا ہے۔ یہ بھی لکھا ہے کہ مہربانی فرما کر جو طریقہ بھی بھیجنے کا ہو اسی طرح خاکسار کے پاس بھی ارسال فرمائیں۔ غالبًا وی پی سے بھیجنا مناسب ہوگا۔ اب بفضلہ تعالیٰ طبیعت اچھی ہے دورہ تو تین دن رہا مگر نقاہت ہنوز موجود ہے۔ ایک اہم ضرورت کے سبب بھاگلپور جا رہا ہوں اور پورینی بھی جاؤں گا۔ اس لئے مولوی ساجد اللہ صاحب، مولوی عبد الغفور صاحب وغیرہ کو زبانی کہنے کا سبب خط نہ لکھا اب گرامی نامہ ساتھ لے جا رہا ہوں، ان شاء اللہ دکھا کر اور سمجھا کر اشاعت کے لئے آمادہ کروں گا۔ اور کیا عرض کروں صحت وتندرستی کے لئے دعا فرمائیں کہ اوشانہ صحت کامل عطا فرمائے۔ بحرمۃ النبی والہ الامجاد۔

مکرر عرض ہے کہ میرے ایک نہایت ہی قریبی رشتہ دار ہیں ان کا نام ہے سید امانت حسین۔ ان کی شادی بہار شریف میں ہوئی ہے، ان کی اہلیہ بیمار ہیں وہ حضور سے تعویذ اور دعا کے خواستگار ہیں۔ علاج سے فائدہ نہیں ہو رہا ہے، آج کل وہ یہاں آئے ہوئے ہیں وہ حاضر خدمت ہوں گے مجھے امید ہے کہ حضور ان کی اعانت اور دعا اور تعویذ سے ان کی حاجت روائی فرمائیں گے اور ان کی عرضداشت پر توجہ فرما کر تعویذات سے امداد فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ شانہٗ ان کی اہلیہ کو صحت کامل عطا فرمائے۔ بحرمۃ النبی والہ الامجاد۔ والسلام

خواستگار دعا

عزیز حسین رضوی عفی عنہ



لکھن پور

۳۰ راگست ۱۹۵۲ء

بشرف ملاحظہ حضرت سیدی ومولائی مدظلہ العالی

بعد سلام مسنون و آداب قدم بوسی غلامانہ عارض خدمت ہے کہ قطعہ عریضہ روانہ

خدمت کیا تھا جس میں ریاضت علی کے واسطے ایک نسخہ عید کا چاند کے واسطے لکھا تھا، اس کا اب تک انتظار ہے امید ہے کہ بذریعہ وی پی ایک نسخہ عید کا چاند بھیجنے کا حکم صادر فرمائیں گے۔ نقش 'محیط الاسرار' شریف بذریعہ وی پی آگیا اب اس کو کیسے استعمال کیا جائے۔ بہ نظر شفقت قدیمہ اس کے فوائد سے [مطلع] فرمائیں۔ یہ صرف امراض ہی کے لئے مفید ہے یا دوسرے کاموں اور ضرورتوں کے لئے بھی۔ جو شخص خود استعمال کرے صحت کے بعد دوسروں کو بھی مقدمہ وغیرہ میں تسخیر حکام یا ملازمت میں تسخیر کے لئے دے سکتا ہے یا نہیں۔ میں بفضلہ اس وقت تندرست ہوں کوئی شکایت نہیں ہے، روزے بھی رکھ رہا ہوں تراویح بھی اور سب کچھ، مگر تنفس کی شکایت نصف برسات سے پورے موسم سرما تک رہتی ہے۔ فسادات بہار کے بعد سے شروع ہوئی ہے۔ اس وقت تنفس کی شکایت نہیں ہے۔ تعویذ مجھے حفظ تقدم کے طور پر استعمال کرنا چاہیے یا نہیں۔ استعمال کی جگہ گلا ہے یا بازو، وہاں سے [کوئی ہدایت نامہ] نہیں آیا صرف نقش شریف موصول ہوا، امید کہ طریق استعمال سے مفصل سرفراز فرمائیں گے۔

ہمارے تھانہ کا نام ہے......وہاں ہائی اسکول سے پہلے ایک قادیانی حکیم کام کرتے تھے۔ وہ کوالیفائڈ نہیں تھے گرمی سے پہلے ان کو الگ کر دیا گیا ہے۔ مجھ سے درخواست مانگی گئی تھی یعنی ایک ممبر نے مجھے خبر دی اور تاکید کی کہ درخواست بھجوا دیجئے۔ پندرہ دن ہوئے میں نے درخواست بھجوا دی ہے۔ گرمی کے بعد بحالی ہوگی دعائے قلبی کا متمنی ہوں۔ نیز 'پنج گنج قادریہ' کے پڑھنے کی ترکیب مرحمت فرمائیں میں اسے پڑھتا ہوں۔ حصار کی دعا وغیرہ بھی پوری ترکیب کے ساتھ عطا فرمائیں۔ ریاضت [علی] کا پتہ لکھن پور ہے۔

امید ہے کہ عید کا چاند ضرور روانہ فرمائیں۔ والسلام

خواستگار دعا

عزیز حسین رضوی عفی عنہ

**ضمیمہ-۲**

# مکتوب مولوی سید عزیز حسن رضوی
# بنام مولوی سید عزیز الدین، بھاگلپوری، ابراہیم پور ضلع بھاگلپور

لکھن پور

۲۹/اپریل ۱۹۴۹ء

یاد فرمائے فقیر زاداللہ تعالیٰ عشقہٗ ومحبتہٗ

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

محبت نامہ تشریف ارزاں فرما کر موجب ازدیادِ مسرت وشادمانی ہوا۔ بفضلہٖ تعالیٰ بہر نوع مع الخیر رہ کر خواہان عوافی مزاج سامی ہوں۔

اسم اعظم شریف کی ترکیب مطلوبہ جس کو نمونہ ومثل اسم اعظم شریف کہہ سکتے ہیں حسب ذیل ہے:

ہر اسم ذات (اصل نام) کا بقاعدۂ ابجد عدد نکال کر اسمائے حسنیٰ باری تعالیٰ شانہٗ کے اسمائے صفاتی میں سے دو اسم کا بقاعدۂ ابجد عدد نکال کر ان دونوں اسماء کو دوگنا کر کے پڑھنے سے اس شخص کو انشاءاللہ اسم اعظم شریف حقیقی کا فائدہ حاصل ہوگا۔ مثلاً آپ کے نام محمد عزیز الدین کا عدد دوسو اکاسی (۲۸۱) ہے اب نو دو نہ اسمائے حسنیٰ میں لفظ اللہ اسم ذات کہلاتا ہے باقی اسماء اسمائے صفاتی کہلاتے ہیں ان میں سے کسی دو اسم صفاتی کو اپنی حاجت کے مطابق انتخاب کر کے (جس کا عدد ٹھیک دوسو اکاسی ہو) اس کا دوگنا کر کے حروف ندا "یا" کے ساتھ یعنی دوسو اکاسی (۲۸۱) کا پان سو باسٹھ (۵۶۲) لفظ یا کے ساتھ مع درود شریف بعد طاق پڑھنے سے آپ کے لئے انشاءاللہ اسم اعظم حقیقی کا فائدہ حاصل ہوگا۔ اسم ذات اللہ کو میں نے الگ کر دیا ہے وہ بطور احتیاط ہے ورنہ قاعدہ یہ ہے کہ مشدّد حرف ایک ہی حرف شمار کیا جاتا ہے مگر اسمِ ذات میں دونوں لام کے ساتھ عدد لئے جاتے ہیں تو اسم ذات کا عدد ۶۶ ہوگا مطلب یہ کہ اسمِ ذات میں تعظیماً دو لام شمار کیا جاتا ہے اگر آپ کے نام میں اسمِ ذات آجائے تو ایک اسی کو لیجئے ایک اسم صفاتی جو بقیہ عدد کے مطابق ہے انتخاب کر لیجئے۔

اب رہا عین ثابت اس کے متعلق عرض ہے کہ لا أعلم ما ھو ، مجھے خود خبر نہیں، چساں رہبری کنم، ہاں اگر حضرت مولانا صاحب قبلہ کے یہاں سے کوئی جواب آئے تو اس سے محروم نہ فرمائیں گے۔ خصوصاً عین ثابت کے خواص وفوائد یا دیگر معلومات تو ہرگز ہرگز محروم نہ فرمائیں گے۔

اسکول میں آٹھ مسلمان لڑکے ہیں، مگر اسکول والے نہیں چاہتے ہیں کہ مجھے دوبارہ بلائیں۔ بڑا لڑکا رؤوف سلمہٗ راج شاہی میں ہے، تلاش روزگار میں ہے۔ اتنے دن خط و کتابت میری سستی سے بند رہی، یکم اپریل سے میرے یہاں کے ڈاکخانہ میں لفاف وکارڈ کا قحط ہے، اشرگنج بازار والے جو ڈاک آنے کے وقت موجود رہتے ہیں لے لیتے ہیں اور دور والے محروم رہتے ہیں۔ اتفاق سے ایک لفاف مجھے مل گیا تھا، گرامی نامہ کے جواب میں ارسال خدمت ہے، اور سب خیریت ہے۔ بھائی محمد شفیع، سلام علیک۔ والسلام

سید عزیز حسن عفی عنہ عرف سونا

**ضمیمہ-۳**

# مکتوب ملک العلماء

# بنام مولوی عزیز حسین رضوی بھاگلپوری



جامعہ لطیفیہ بحر العلوم، کٹیہار ضلع پورنیہ

۲۰ رشوال ۱۳۷۲ھ

بمطالعہ حامی دین عزیزی مولوی سید عزیز حسین سلمہٗ السلام علیکم

خط پہنچا دل بہت خوش ہوا کہ آپ اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ کی تصنیفات کو صرف سرسری نظر سے نہیں دیکھا کرتے بلکہ بغور مطالعہ کرتے ہیں۔ مولیٰ تعالیٰ تمام سنیوں کو اعلیٰ حضرت کی تصانیف کے مطالعے کی توفیق بخشے، آمین۔

قبل جواب، اس امر کو پیش نظر رکھنا ضروری ہے کہ نسبت واسناد ایجابی یا سلبی دو قسم کی ہے۔ حقیقی کہ مسند الیہ حقیقۃً مسند سے متصف ہے اور مجازی کہ کسی علاقے سے غیر متصف کی طرف نسبت کریں جیسے نہر کو جاری، جالسِ سفینہ کو متحرک کہتے ہیں۔ پھر حقیقی کی بھی دو قسم ہے۔ ذاتی کہ خود اپنی ذات سے ..... غیر ہو اور عطائی کہ دوسرے نے اسے متصف کر دیا ہو۔ قرآن عظیم میں انبیاء علیہم الصلوٰۃ کی نسبت لفظ علیم وارد ہوا ہے یہ حقیقت عطائیہ ہے۔ یعنی بہ عطائے باری تعالیٰ وہ حقیقۃً متصف بعلم ہیں اور مولیٰ تعالیٰ نے اپنے نفس کریم کو علیم فرمایا یہ حقیقت ذاتیہ ہے کہ وہ بے کسی کی عطا کیے اپنی ذات سے عالم ہے۔ اس مضمون کو پیش نظر کر لینے کے بعد اثبات ونفی دونوں کا محمل صحیح آپ کو معلوم ہو جائے گا اور یقیناً شبہہ دل سے جاتا رہے گا۔

اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ نے رسالہ مُبارکہ "سلسلۃ الذھب نافیۃ الادب"[1] میں شجرۂ قادریہ برکاتیہ منظوم فرمایا ہے اور مشائخ کرام کے اوصاف کریمہ ربعض کے مختصر بعض کے قدرے تفصیل کے ساتھ ذکر فرمایا ہے اور سب سے "امداد کن" کہہ کر امداد طلب کی ہے۔ مخالفین جن کے دل کج ہیں خواہ مخواہ اچھی بات کو بھی بری سمجھتے اور جائز کلام کو بھی ناجائز خیال کرتے ہیں، ان کی ذہنیت سے متخیل ہوتا تھا کہ وہ ضرور اسے حقیقی ذاتی معنی پر محمول کریں گے، گمراہ ہوں گے اور دوسروں کو بھی گمراہ کریں گے اس لئے اس شعر میں اس کا ذکر ہے کہ ان متقبولین بارگاہِ الٰہی، حضرات اولیائے کرام سے مدد کی طلب حقیقت ذاتیہ کی بنا پر نہیں بلکہ چونکہ یہ لوگ مظہر عون الٰہی ہیں اس لئے مجازاً ان سے طلبِ مدد ہے ورنہ حقیقۃً استمداد تو باری تعالیٰ ہی سے ہے۔ اور دوسرے مصرعہ میں ظاہر فرمادیا کہ مجازاً بالحذف ہے، مضاف ہر جگہ سے محذوف ہے یعنی اے ربِ فلاں امداد کن۔ جہاں جس بزرگ سے مدد کی طلب ہے اس سے مراد ربِ فلاں ہے، نبی سے طلب ہے تو ربِ نبی اور ولی سے طلب ہے تو ربِ ولی مراد ہے۔ جیسے شراح جعلتها تبصرةً کی شرح میں فرماتے ہیں تبصرۃً مجاز بالحذف ہے۔ اس کے بعد دوسرے شعر میں اس مضمون کو اور زوردار طریقے پر بیان فرماتے ہیں کہ کوئی شخص کسی غیر سے کیا مدد چاہ سکتا ہے حالانکہ جس میں جو کمال ہے وہ سب بہ نسبت باری تعالیٰ ہے یعنی ہر ایک شخص کو جس قدر اللہ تعالیٰ سے انتساب اور خصوصیت ہے، جس کو جتنی باریابی ہے اتنا ہی کمال اسے حاصل ہے، ورنہ غیر میں کمال ہونا تو درکنار غیر باری تعالیٰ کا سرے سے کوئی مرتبہ و منزلت ہی نہیں یا غیر لاشی محض ہے (یہ مرتبہ وحدۃ الوجود کا ہے) جس کو کوئی اپنے مدد کے لئے پکارے گا اور درحقیقت اولیاء و انبیاء سے مدد کی طلب آئینہ مظہر الٰہی ہونے کی وجہ سے ہے۔ معاذ اللہ غیر خدا کو کون کارساز سمجھتا ہے۔

اس کی ایک واضح مثال یہ ہے کہ آپ جانتے ہیں کہ اگر کوئی شخص گورنمنٹ کے سوا کسی دوسرے بادشاہ کو مالگذاری دے تو وہ باغی سمجھا جاتا ہے، مگر تمام لوگ کلکٹر ضلع کو مالگزاری دیتے ہیں، مگر کسی کے وہم و گمان میں یہ بات نہیں آتی کہ یہ شخص باغی ہے، غیر کو مالگزاری دیتا ہے، چونکہ اس کو دینا اسی بادشاہ کی طرف انتساب کی وجہ سے ہے، نہ شخص من

حیث شخص کی وجہ سے۔ حالانکہ وہی کلکٹر اگر گورنمنٹ کا مخالف ہو جائے اور نوکری سے علیحدہ کر دیا جائے تو پھر اسی کو مالگزاری دینے والا مجرم قرار پائے گا۔ اسی طرح رعایا کا فرض دنیوی ہے کہ اپنے دکھ درد کی شکایت اپنی حکومت سے کرے اور بادشاہ یا اس کے نائب کی بارگاہ میں عرضی گزارے، اور جوان کو چھوڑ کر غیر کے پاس جائے گا ضرور معتوب سلطانی ہوگا۔ حالانکہ آئے دن آپ دیکھتے ہیں کہ لوگ قاضی اور جج کے پاس اپنی عرضیاں پیش کرتے ہیں اور حاجت روائی کے لئے جاتے ہیں اور کوئی حکومت کوئی بادشاہ یا اس کا نائب ان کو مجرم قرار نہیں دیتا، اور جب کوئی جج کوئی قاضی عہدے سے برخواست کر دیا جائے تو وہ غیر ہو جاتا ہے اور اس سے اپنے تعلقات اس قسم کے رکھنا خلاف شان سلطنت ہے۔ اس مثال سے آپ پر اچھی طرح واضح ہو گیا ہوگا کہ دراصل حاکم و مالک اب فقط اللہ تعالیٰ ہے۔ اس کی ذات میں صفات میں افعال میں کسی بات میں کوئی شریک و سہیم نہیں، اور جو کسی غیر کے لئے کوئی بات ثابت کرے یقیناً مشرک ہے۔ رہا اولیاء اور انبیاء سے استعانت اور استمداد وہ ہرگز ہرگز اس معنی میں نہیں کہ خداوند عالم کے مقابل ان کی کوئی ہستی ہے اور اس کے مقابل وہ کچھ صلاحیت رکھتے ہیں بلکہ اس دنیا میں سلسلہ اسی طرح اللہ تعالیٰ نے قائم فرمادیا ہے کہ باوجودیکہ جو کچھ کرتا ہے خدا ہی کرتا ہے، جس کو دیتا ہے خدا ہی دیتا ہے، جس سے لیتا ہے خدا ہی لیتا ہے، مگر ہرگز نہ خدا نے اپنے ہاتھ سے کسی کو دیا نہ اپنے ہاتھ سے کسی سے کچھ چھینا بلکہ جو کچھ کیا اور کرتا ہے اور کرے گا، بندوں ہی کے ہاتھ سے کرتا ہے اور کرے گا جیسا کہ دنیا میں مشاہدہ ہے اور وہابیہ بھی اسی کے قائل اور مجوز ہیں۔ مگر جس طرح خدا کے یہ سب ہاتھ آنکھ کان ہیں اسی طرح ایک ہاتھ کان آنکھ وہ ہے جس کا تذکرہ حدیث شریف میں ہے، لا زال العبد یتقرّب الیّ بالنوافل حتیٰ أحببته فاذا أحببته فکنت سمعه الذی یسمع به و بصره الذی یبصره به و یده التی یبطش بها۔ اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ نے ان اشعار میں اسی مضمون کو واضح اور مدلل فرمایا ہے کہ اولیاء اللہ سے استمداد بھی اسی حیثیت سے ہے کہ وہ مظہر عون الٰہی ہیں اگر ان سے استمداد سمجھی جائے، ورنہ مضاف محذوف ہے اور فلاں سے استمداد کے معنی ربِ فلاں سے استمداد ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

حضرت مخدوم الملک قدس سرہٗ کی رباعی بھی اسی طرح فرق مراتب کی طرف اشارہ کرتی ہے کہ عالم موجود بھی ہے اور لاشئ محض بھی، من حیث ذات اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی چیز نہیں ہے اور اللہ تعالیٰ کی طرف نسبت و اضافت اور مظہر قدرت باری ہونے کی حیثیت سے جہان موجود ہے، جو ان دو حیثیتوں میں فرق نہ کرے وہ غلطی پر ہے۔ اگر ستونات (؟) کا لحاظ نہ کیا جائے تو سارا جہان جسے ہم اور ہر شخص مشاہدہ کرر ہا ہے کیا ہے یعنی خداوند عالم کے سوا مظہر الٰہی ہونے کی حیثیت سے ضرور جہان موجود ہے کیونکہ اگر ہم لاشئ محض ہیں پھر نالہ و فغاں کیسا اور طلب الٰہی میں یہ دوادوش، حیرانی و سرگردانی کیسی اور کون کرتا ہے، یعنی ہم ضرور موجود ہیں مگر خبردار خبردار حاشا وکلا ہرگز ہرگز ایسا نہ سمجھنا کہ خداوند عالم کے مقابل تیری بھی کوئی ہستی ہے اور تیرا کوئی وجود مستقل ہے بلکہ ہر شش محل جہات میں جو صورتیں ہیں وہ شیش محل میں فقط ایک ذات کا جلوہ ہے۔

یک چراغ ست دریں خانہ کہ از پرتوِ آں     ہر کجا می نگری انجمنے ساختہ اند

سب تو ہی ہے اور تو ہی سب ہے، کسی غیر کی مجال نہیں کہ یہاں اس کا گزر ہو سکے بھلا بتاؤ کہ کون سی چیز ہے جو غیر ہے۔ اس پر اچھی خاصی روشنی اس شعر سے پڑتی ہے جو حضرت حسن میاں مرحوم نے فرمایا:

منگتا تو ہیں منگتا، کوئی شاہوں میں دکھا دے     جس کو مری سرکار سے ٹکڑا نہ ملا ہو

عرض اوصاف و اعراض تو اوصاف و اعراض ہیں جن کو بلفظ ذوات تعبیر کیا جاتا ہے، کیا کوئی ہے جو بے واسطۂ الٰہی موجود ہو، اللہ تعالیٰ سے کوئی علاقہ نہ ہو نہیں ہرگز نہیں بلکہ جس کا وجود ہے اسی کا دیا ہوا ہے، اسی کا پرتو ہے اس کے خلق قدرت کا جلوہ ہے پھر غیر کہاں ہے۔ صدق المخدوم رحمہ اللہ رحمۃ واسعۃ۔

اب رہا شبہہ، تجزیہ، اس کا جواب یہ ہے کہ حضرت اقدس ﷺ کا نور الٰہی سے پیدا ہونا ہرگز تجزیہ کو مستلزم نہیں، نور مجازی دنیوی میں دیکھئے کہ ایک چراغ سے ہزاروں چراغ روشن ہوتے ہیں اور ہرگز کوئی حصہ پہلے چراغ کا نہیں گھٹتا اور نہ لازم آتا کہ معین چراغ کسی قدر جلنے

کے بعد پہلا چراغ بالکل بے نور ہو جائے۔ و الظاهر خلافه۔

عزیزی فخر اللہ سلمہٗ کو بین بھیجدیا[2] اور برادرم ولی سلمہٗ کو بہت تاکیدی خط لکھ دیا ہے کہ ان کا خیال رکھیے گا۔ آپ بھی ڈاکخانہ بین ضلع پٹنہ کے پتے سے ان کو خط لکھئے گا۔ والسلام

محمد ظفر الدین قادری غفرلہٗ

---

(۱) یہ کتاب فارسی زبان میں حضرت غوث پاک اور ان کے اخلاف کے فضائل و مناقب پر ہے۔ سال تصنیف ۱۳۰۴ھ ہے۔ عرصہ ہوا بریلی سے شائع ہوگئی ہے۔

(۲) فخر اللہ صاحب، مولوی عزیز حسین مرحوم کے صاحبزادے یا قریبی عزیز ہوں گے۔ مکتوب الیہ نے انہیں حضرت کے پاس تعلیم کے لئے بھیجا تھا۔ کٹیہار ضلع پورنیہ کا جہاں ۱۳۷۵ھ/ ۱۹۵۵ء میں حضرت مقیم تھے بھاگلپور سے بہت دور تھا اور وہاں کی آب وہوا بھی بچے کو راس نہیں آتی۔ انہوں نے ان عزیز کو تعلیم کے لئے مدرسۂ غوثیہ حنفیہ واقع موضع بین ضلع پٹنہ بھیج دیا جہاں بچپن میں خود حضرت نے تعلیم حاصل کی تھی اور مدرسے کے ناظم مولوی محمد ولی رئیس موضع بین کو لکھ دیا کہ ان کے قیام وطعام اور تعلیم کا مناسب انتظام کردیں۔

**ضمیمہ-۴**

# مکتوب جناب حکیم محمد اجمل خاں صاحب بنام حضرت ملک العلماء



شہر دہلی

۴؍دسمبر ۱۹۱۱ء

شریعت پناہ فضیلت دستگاہ جناب مولانا مولوی ظفر الدین صاحب زادمجدکم

السلام علیکم

آپ کی تحریر موسومہ آنریبل جناب نواب فتح علی خاں صاحب قزلباش سے قصد تشریف آوری بموقع دربار تاجپوشی حضور ملک معظم جارج پنجم قیصر ہند خلد اللہ ملکہم واقبالہم واضح ہوکر مسرت ہوئی۔ آپ کی تشریف آوری اور شرکت موجب عزت وتقویت گروہ اسلام دہلی ہوگی۔ امید ہے کہ آپ ضرور تشریف لائیں گے اور وقت وتاریخ تشریف آوری سے کچھ پہلے مطلع فرمائیں گے، تاکہ سواری وقیام کا انتظام قابل اطمینان ہوسکے۔

۱۳؍دسمبر ۱۹۱۱ء تاریخ اسلامی جلوس قرار پائی ہے اس لئے تاریخ مذکور سے پہلے دہلی پہنچنا مناسب خیال کیا جاتا ہے۔

محمد اجمل